# Dedication

ہم اپنے اللہ کا شکر ادا کرتے ہیں کہ اس نے ہمیں یہ توفیق عطا فرمائی کہ ہم تمام مومنین اور مومنات اور تمام انسانوں کے ساتھ طب اہلبیت علیہ السّلام کو شیئر کرنے کے قابل ہوئے ہم طب اہلبیت علیہ السّلام کی تمام کتابیں اور تمام ریسرچ کا ثواب ہدیہ کرتے ہیں چودہ معصومین علیہ السلام کو اور خاص طور پر اُمِ ابیہا مادر امام حسنؑ امام حسینؑ جوانان جنت کے سردار اور حضرت محمد ﷺ کی بیٹی اور مولا علی علیہ السلام کی زوجہ بی بی زہرا سلام اللہ علیہا کو اور امام مہدی علیہ السلام کو اور اللہ تعالی سے یہ دعا کرتے ہیں یا اللہ پاک ہمیں مزید توفیق عطا فرمائے کہ ہم طِب اہل بیت علیہ السلام کو گھر گھر تک پہنچائے اور اپنے امام زمانہ امام مہدی علیہ السلام کی بیعت جو ہماری گردنوں پر ہے اور ان سے کیے ہوے ہمارے عہد کو پورا کرنے کی توفیق عطا فرمائے خدا ہماری کاوشوں اور کوششوں کو اپنے دربار میں قبول فرمائے آمین ہم تمام مومن و مومنات سے درخواست کرتے ہیں ہمارے حق میں دعا کرے کہ اللہ ہمیں آگے بڑھنے اور پوری دنیا میں طب اہل بیؑت سے انقلاب لانے کی توفیق عطا فرمائے آمین

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللّٰھمّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وآلِ مُحَمَّدٍ وعَجِّلْ فَرَجَھُم

# فہرست

# معدہ کی بیماریاں

معدہStomach

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

معدہ تمام بیماریوں کا گھر ہے اور پرہیز تمام بیماریوں کا علاج ہے

بحارالانوار

## وجوہات

زیادہ کھانا

چبا چبا کر نہ کھانا

خالی پیٹ غسل

کیمیکل

ٹھنڈا پانی و بوتلیں

چکنائی والی چیزیں و بازاری کھانے

گوشت وغیرہ کے فوراً بعد پانی پینا

گرم کھانے کھانا

زیادہ انڈے کھانے سے

کچا یا پرانا گوشت کھانے سے

خشک نمک لگا ہوا گوشت کھانا

زیادہ میڈیسن کے استعمال سے

## علامات

کھانے کے بعد جلن

معدہ میں درد و جلن

پھول جانا

اگر السر ہے تو خون کی الٹیاں

سیاہی مائل پیشاب کا رنگ

متلی والٹیاں

بھوک میں تبدیلی

بغیر کسی وجہ سے وزن کی کمی

## وہ چیزیں جو معدہ کو مضبوط کرتی ہیں

باقلا

کرفس

صعتر فارسی

چاول کی روٹی

انار کے اندر جھلی

بہ

سنجد

گائے کا دودھ

ناشپاتی

سیب

کھانے کے بعد نمک

آب نیسان

ترہ

## وہ چیزیں جو معدہ کو صاف کرتی ہیں

سویق

بہ

کھجور

نیم گرم پانی

معدہ کو مضبوط کرتی ہیں

سویق عدس

ناشپاتی

شربت امام علی رضاؑ

# معدہ کا السر (زخم)

## علاج

چائے ادرک

شہد + کلونجی

## طب اہل بیتؑ میڈسن

مرکب دو

مرکب ایک

ھاضوم

جامعہ امام علی رضاؑ

شافیہ

مرکب تین

امام جعفر صادق (علیہ سلام) فرماتے ہیں۔

معدہ ہر بیماری کا گھر ہے۔ پرہیز ہر دوا کا نقطہ آغاز ہے۔ تم وہی غذا کھاو جو تمہارے مزاج کے مطابق ہو

طب المصطفٰی ص25

## معدہ کی بیماریوں کی وجوہات

کھانے کے درمیان پانی پینا

ٹھنڈا پانی پینا

سخت غذا کھانا

خشک گوشت کھانا

زیادہ انڈے کھانا

خالی پیٹ یا بھرے ہوئے پیٹ غسل کرنا

غذا کو چبا کر نہ کھانا

تیز تیز کھانا

دباغی معدہ (معدہ کی اصلاح کرنے والی غذائیں)

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

باقلا کھاؤ اگر معدہ میں کوئی انفکشن ہو گا ختم ہو جائے گا، ہاضمہ مضبوط ہو جائے گا

المحاسن ج2 ص506

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

باقلا کو چھلکے سمیت کھاؤ معدہ کی اصلاح کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص344

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

انار کے اندر جو سفید جھلی ہے انار کو اس کے سمیت کھاؤ معدہ کی اصلاح اور غذا کو ہاضم کرتی ہے

المحاسن ج2ص356

امام علی ع فرماتے ہیں۔

صعتر فارسی غذا کو ہضم کرتا ہے اور معدہ کو تیز کرتا ہے

المحاسن ج2ص516

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں

میٹھا انار گودے سمیت کھاو۔ معدہ کے بھاری پن کو دور کرتا ہے، معدہ کو صاف اور غذا کو ہضم کرتا ہے

طب الائمہ ع ص87

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

سنجد ہڈیاں پر گوشت چڑھاتا ہے، قلب کو حرارت پہنچاتا ہے، معدہ کو صاف و پاک کرتا ہے، جزام و بواسیر کو ختم کرتا ہے, گردوں کو گرم کرتا ہے

داروی معنوی ص219

امام علی ع فرماتے ہیں۔

سیب کھاو معدہ کی اصلاح کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص357

امام جعفر صادق ع

بہ کھائیں معدہ کی اصلاح کرتا ہے اور دل کو طاقتور بناتا ہے

المحاسن ج2 ص550

امام علی ع فرماتے ہیں

سیب کھاو معدہ کی اصلاح کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص357

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

پیٹ کی بیماری والے کو چاول کی روٹی کھلاو۔ کیونکہ پیٹ کی بیماری والے کے پیٹ میں اس سے زیادہ نفع بخش کوئی چیز داخل نہیں ہو سکتی۔ یہ معدہ کو درست کرتی ہے اور سل(TB) کی بیماری کا علاج کرتی ہے

اصول کافی ج6 ص305

ایک شخص نے امام جعفر صادق ع سے معدہ کی بیماری کا شکوہ کیا آپ نے فرمایا تمہیں گائے کا دودھ پینے سے کس نے منع کیا ہے ؟ میں نے عرض کی جی ہاں میں نے (گائے کا دودھ) پیا ہے۔امام نے پوچھا تو نے اسے کیسے پایا میں نے عرض کی معدہ کی اصلاح کرتا ہے اور گردے کی چربی کو زیادہ کرتا ہے اور کھانے کی طلب بڑھاتا ہے

اصول کافی ج6 ص337

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں

ناشپاتی معدہ کی اصلاح کرتی ہے اور اسے طاقت دیتی ہے۔ناشپاتی وسفر جل برابر ہیں۔ناشپاتی سیر ہونے کے بعد اور سفر جل (بہ) کھانے سے قبل کھانے سے زیادہ فائدہ حاصل ہوتا ہے۔جسے بوجھل پن (دل گھٹنے کی بیماری) ہو اسے چاہے کھانے کے بعد ناشپاتی کھائے

اصول کافی ج6 ص358

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

خدا نے دانت پیدا کیے ہیں۔ تا کہ خوراک کو چبایا جاسکے اور کھایا جاسکے۔خوراک کو چبانے سے بھوک بڑھتی ہے اور معدہ کی اصلاح ہوتی ہے

بحارالانوار ج73 ص134

## معدہ کو پاک (صاف) کرنے والی غذائیں

نبی ص فرماتے ہیں۔

کھجور برنی کھاو۔منہ کو خوشبو دار بناتی ہے،معدہ کو پاک کرتی ہے اور غذا کو ہضم کرتی ہے

الخصال ص416

نبی ص فرماتے ہیں۔

گرم پانی سے (روزہ) افطار کریں۔ جگر و معدہ کو پاک کرتا ہے

روضۃ الواعظین ص341

معدہ کی بلغم

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں

ستو صفرا کو ختم کرتا ہے اور معدہ کو بلغم سے پاک کرتا ہے اور ستر قسم کی بیماریاں کو دور کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص306

امام علی ع فرماتے ہیں

صعتر فارسی کھاو معدہ کی رطوبت کو ختم کرتا ہے، یہ معدہ کے لیے ریشم بن جاتا ہے جیسا کپڑے کا ریشم ہوتا ہے

اصول کافی ج6 ص

امام علی رضاع فرماتے ہیں

کندر کھاو۔معدہ سے بلغم کو ختم کرتا ہے اور معدہ کو تیز کرتا ہے، دماغ کو زیادہ کرتا ہے اور غذا کو ہضم کرتا ہے

مکارم الا خلاق ص194

امام موسیٰ کاظم ع سے ایک شخص نے معدہ کی رطوبت کی شکایت کی آپؑ نے فرمایا۔ پودینہ کا سفوف بناکر نہار منہ کھاو

وسائل الشیعہ ج17 ص125

# معدہ کو تقویت دینے والی غذائیں

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

سویق عدس کھاو۔پیاس کو ختم کرتا ہے، معدہ کو تقویت دیتا ہے، اس میں ستر بیماریوں سے شفا ہے، صفرا کو ختم کرتا ہے، پیٹ کو ٹھنڈک دیتا ہے، فشار خون کو روکتا ہے اور گرمی کو ختم کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص307

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

ھاضوم (دواہے طب اہلبیت ع کی) استعمال کرو۔ جتنی بھی غذا سخت ہے ہضم ہو جائے گی۔ معدہ کو تقویت پہنچاتی ہے، بلغم کو ختم کرتی ہے، غذا کو ہضم کرتی ہے اور لقوہ سے بچاتی ہے

مکارم الاخلاق ص187

مرکب دو (زنجفیلات)

یہ دو ا تپش قلب، معدہ درد، معدہ کی تقویت کے لیے مفید ہے

طب الائمہ ع ص77

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

اجوائن اور آخروٹ ملا کر کھائیں۔ گردوں کو گرم رکھتے ہیں۔ بواسیر کو ختم کرتے ہیں اور معدہ کو مضبوط کرتے ہیں

بحارالانوار ج63 ص198

# معدہ کی گرمی

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

اگر معدہ میں گرمی (آگ) نہ ہوتی تو معدہ غذا کو ہضم نہ کر سکتا۔ اگر ہوا نہ ہوتی تو پاخانہ جسم سے باہر نہ نکل سکتا

علل الشرائع ج1 ص107

# معدہ میں بیماریوں کی وجوہات

امام علی علیہ فرماتے ہیں۔

اے کمیل پیٹ بھر کر کھانا نہیں کھانا۔ اس سے معدہ خراب ہوتا ہے

تحف العقول ص172

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں۔

زیادہ انڈے کھانے سے معدہ خراب ہوتا ہے

طب الرضا ص28

امام جوادؑ فرماتے ہیں

خشک گوشت (جو فریج وغیرہ میں رکھ دیتے ہیں)۔ بدترین گوشت ہے، معدہ کو خراب کرتا ہے، اس میں کوئی فائدہ نہیں ہے، بیماریوں کا موجب ہے

الکافی ج6 ص314

امام علی رضا فرماتے ہیں

اگر کوئی چاہتا ہے۔ وہ معدہ کی بیماری میں مبتلا نہ ہو۔ وہ کھانے کے درمیان میں پانی نہ پیئے درمیان میں پانی پینے سے جسم سرد ہو جاتا ہے خوراک لے جانے والی نالیوں میں پانی آ جاتا ہے۔ معدہ بیمار ہو جاتا ہے

اصول کافی ج6 ص383

ٹھنڈا پانی پینے سے اور ماءالشعیر (جو کی شراب) کے پانی سے غسل کرنے سے پرہیز کریں۔ معدہ کی تباہی کا سبب ہے

مستدرک اوسائل ج1 ص282

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

خالی پیٹ حمام میں نہ جاؤ۔ کیونکہ اگر کوئی چیز معدہ میں ہوئی تو بدن کی قوت زیادہ کرے گی اور معدہ کی حرارت کم کرے گی۔ اور جب معدہ بلکل بھرا ہوا ہو اس وقت بھی حمام میں مت جاؤ

طبِ آل محمد ص174

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں۔

انڈے اور مچھلی اکھٹی کھانے سے پرہیز کریں اس سے، معدہ خراب ہوتا ہے، قولنج، بواسیر اور دانتوں میں درد ہوتا ہے

بحارالانوار ج63 ص62

نبی ص فرماتے ہیں۔

برنی کھجور کھاؤ معدہ کو صاف کرتی ہے اور زہر کو باہر نکالتی ہے

المحاسن ج2 ص343

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

ناشپاتی کھاؤ معدہ کو تقویت پہنچاتی ہے

ایک شخص نے امام موسیٰ کاظمؑ سے معدہ کی بیماری کی شکایت کی آپ نے فرمایا گائے کا دودھ پی لیں

مکارم الاخلاق ج1 ص379

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

چاول کی روٹی معدہ کے لیے بہت مفید ہے

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

گائے کا دودھ معدہ کے لیے بہت اچھا ہے

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

باقلا کھاؤ معدہ کو پاک کرتا ہے

مکارم الاخلاق ج1 ص397

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں

ترہ سبزی معدہ سے ہوا کو باہر نکالتی ہے

الکافی ج6 ص395

مرکب تین معدہ درد اور پیٹ میں ورم کے لیے مفید ہے

طب الائمہ ص77

# تیزابیت Acidity

**علاج**

شہد

کلونجی

مرکب دو

چائے ادرک

زیرہ سیاہ دو چمچ زیرہ سیاہ لے لیں اس کو رات کو ابال کر استعمال کریں پانی میں

# کھانے کے بعد تیزابیت و جلن

## علاج

روغن گلاب دو چمچ + آدھی چمچ سرکہ

گلاب دو چمچ + شہد دو چمچ رات کو سوتے وقت استعمال کریں

ھاضوم کھانے کے بعد ایک چمچ

# غذا کو ہضم کرنے والی غذائیں

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

مولی کے تین فائدے ہیں۔اس کے پتے پیٹ کی ہوا کو ختم کرتے ہیں۔اس کے بیج رکے ہوئے پیشاب کو کھولتے ہیں اور اس کی جڑ بلغم کو ختم کرتی ہے اور غذا کو ھضم کرتی ہے

اصول کافی ج6 ص371

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

پنیر کھاو۔ نیند کو آرام دہ بناتا ہے اور غذا کو ہضم کرتا ہے

طب الائمہ ع ص71

نبی ﷺ فرماتے ہیں۔

کاھو کھاو نیند دلاتا ہے اور غذا کو ہضم کرتا ہے

مکارم الاخلاق ص183

امام علی رضاع فرماتے ہیں

ستو بہترین غذا ہے اگر تم بھوکے ہو تو تمہاری بھوک کو مٹاتا ہے اگر تم سیر ہو تو تمہارے کھانے ہو ہضم کرتا ہے

اصول کافی ج6 ص305

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

ریحان کوھی (جنگلی تلسی) انبیاءع کی سبزی ہے۔اس میں آٹھ خاصتیں نفع بخش ہیں۔ بھوک کو بڑھاتی ہے۔ متلی کو درست کرتی ہے،منہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے، کھانے کی خواہش کو بڑھاتی ہے، بیماری کو ختم کرتی ہے اور جذام سے امان ہے جب وہ انسان کے پیٹ میں ہو تو تمام بیماریاں کو ختم کرتی ہے

اصول کافی ج6ص364

# معدہ کی بیماریاں

## علاج

ھاضوم

مرکب دو

جامع رضا بآب زیرہ

مرکب تین

# Acid reflux، Gastroesophageal reflux

# معدہ میں جلن و تیزابیت

اس بیماری میں معدہ میں جلن و تیزابیت ہوتی ہے۔ معدے میں زیادہ ایسڈ کا اخراج تیزابیت کا باعث بنتا ہے جس کی وجہ سے پیٹ میں درد، گیس اور سانس میں بدبو پیدا ہو جاتی ہے۔

## علاج

جامع رضا بآب زیرہ

داروی ھاضوم

داروی مرکب 2

## پرہیز

ترش غذائیں

سگریٹ نوشی و نشہ

سموسے، پکوڑے، کولڈ ڈرنکس، کھانے کے درمیان میں پانی پینا

# معدہ کا زخم (Peptic Ulcer)

Burning in the stomach

یہ زخم معدے یا فم معدہ یعنی(Duodenum)میں بنتے ہیں۔ گویا صرف ان جگہوں پر زخم بنتے ہیں جہاں تیزاب پیدا ہوتا ہے۔ کسی ایک مخصوص جگہ پر مریض کو درد محسوس ہوتا ہے اور اسی جگہ دبانے سے درد ہوتا ہے۔ یہ درد اس طرح کا ہوتا ہے جیسے کوئی سوراخ کر رہا ہو یا درد میں جلن کا احساس ہوتا ہے۔ یہ درد خالی معدہ پر زیادہ ہوتا ہے۔ اگر چکنائی والی غذا کھا لیں تو درد میں افاقہ ہو جاتا ہے لیکن جونہی خوراک ہضم ہو جاتی ہے درد پھر سے شروع ہو جاتا ہے۔

شدید زخم کی صورت میں، تیزاب کی وجہ سے خون کی کوئی نالی زخمی ہو جاتی ہے اور مریض کو خون آنا شروع ہو جاتا ہے۔ شروع میں خون اتنی کم مقدار میں ہوتا ہے کہ نظر نہیں آتا لیکن بعد میں مریض کو خون کی قے آجاتی ہے اور اس کے پاخانے کی رنگت سیاہی مائل اور تارکول کی

طرح ہو جاتی ہے، تیزابیت و قبض، اعصابی تناو بھی ہو سکتا ہے پیٹ میں جلن ایک عام، پریشان کن علامت ہے۔ یہ اکثر بد ہضمی کی وجہ سے پیدا ہو تا ہے، جسے ڈیسپیپسیا بھی کہا جاتا ہے۔

پیٹ میں جلن کا احساس عام طور پر بنیادی حالت کی صرف ایک علامت ہو تا ہے جیسے کچھ کھانے کی اشیاء میں عدم رواداری۔

## علاج

جامع بآب زیرہ

جامع بآب شہد

مرکب دو

ادرک کا قہوہ

# معدہ کی سوزش و جلنBurning in the stomach

پیٹ میں جلن ایک عام، پریشان کن علامت ہے۔ یہ اکثر بد ہضمی کی وجہ سے پیدا ہو تا ہے، جسے ڈیسپیپسیا بھی کہا جاتا ہے۔ پیٹ میں جلن کا احساس عام طور پر بنیادی حالت کی صرف ایک

علامت ہو تا ہے جیسے کچھ کھانے کی اشیاء میں عدم رواداری  میں جلن کا احساس عام طور پر بنیادی حالت کی صرف ایک علامت ہو تا ہے جیسے کچھ کھانے کی اشیاء میں عدم رواداری۔

## علاج

جامع بآب زیرہ

برگ سنا

ھاضوم۔

# معدہ میں درد Gastric pain

گیسٹرک کا درد پیٹ کے اوپری حصے میں ہو تا ہے، اور یہ درد ایک ہلکے درد سے شدید ہو سکتا ہے

معدہ میں درد مختلف طریقوں سے ہو سکتا ہے۔ اسی طرح، درد تیز یا جلن محسوس ہو سکتا ہے۔

پیٹ میں درد مختصر مدت  میں تکلیف کا باعث بن سکتا ہے یا طویل مدت تک بر قرار رہ سکتا ہے۔

بعض اوقات، پیٹ میں درد کے ساتھ دیگر تکلیفیں ہوتی ہیں،  جیسے بیلچ، اسہال، متلی یا الٹی

## علاج

مرکب ایک

مرکب دو

مرکب تین

ھاضوم

جامع بآب زیرہ

گیسٹروپاریسس ایک ترقی پسندی کی خرابی ہے جس کی وجہ سے کھانا معمول سے زیادہ پیٹ میں رہتا ہے۔ یہ حالت اس وجہ سے ہے کہ اعصاب جو ہاضمے کے راستے سے کھانے کو منتقل کرتے ہیں اس کو نقصان پہنچا ہے، پٹھے وہ کام نہیں کرتے ہیں جیسے انہیں چاہئے۔اس کے نتیجے میں کھانا پیٹ میں رہتا ہے اور ہضم نہیں ہوتا ہے

گیسٹروپاریسس ایک طویل المیعاد (دائمی) حالت ہے جہاں پیٹ عام طریقے سے خود کو خالی نہیں کرسکتا۔ کھانا معمول سے زیادہ آہستہ سے معدے میں سے گزرتا ہے۔اس سے متلی، وزن میں کمی، بھوک میں کمی ہو جاتی ہے

## علاج

داروی ہاضوم

جامع بآب زیرہ

مرکب دو

انار

بہ

سیب

صعتر فارسی

گائے کا دودھ

# معدہ کا کینسر Gastric cancer

معدے میں خراب سیلز جمع ہونے کی وجہ سے کینسر بن جاتا ہے۔

معدے کا کینسر زیادہ تر ان لوگوں میں ہوتا ہے جنھیں پہلے ہی جسم کے دوسرے حصے میں کینسر ہو چکا ہو۔

## ابتدائی علامات

کھانا کھانے کے بعد پیٹ جلدی بھرا ہوا محسوس ہونا۔

نگلنے میں مشکل ہونا۔

کھانے کے بعد پیٹ پھولنا۔

۔سینے میں جلن ہونا۔

۔ مستقل ہاضمہ خراب رہنا۔

۔ جلدی جلدی ڈکاریں آنا۔

۔ پیٹ میں یا سینے کی ہڈی میں درد ہونا۔

۔الٹی آنا(جس میں خون بھی شامل ہو سکتا ہے)۔

## یہ علامات خطرے کا باعث ہیں۔

۔ہاضمے کی خرابی کے ساتھ وزن تیزی سے کم ہونا یا بیمار رہنا یا خون کی کمی ہونا۔عام طور پر لوگ تھکن محسوس کرتے ہیں اور انکا سانس بھی پھولتا ہے۔

## جب کینسر زیادہ بڑھ جاتا ہے تو یہ علامات ظاہر ہوتی ہیں۔

۔پیٹ میں پانی بھرا ہوا محسوس ہونا یا پیٹ میں گانٹھیں محسوس ہونا۔

۔انیمیاء

۔کالا پاخانہ (اسٹول) آنا یا اس میں خون آنا۔

۔سستی

۔بھوک ختم ہو جانا

۔وزن کم ہونا

## علاج

داروی شفا

جامع بآب زیرہ

کلونجی + شہد

جوشاندہ پودینہ

مرکب دو

رب انار یا انار

دعاورم

# Gastric Ulcer

اس مرض میں معدہ کی لعاب دار جھلی پر ورم ہو جاتا ہے۔ورم سے کئی چھوٹے چھوٹے یا ایک بڑا زخم ہو جاتا ہے۔

**علاج**

ھاضوم

مرکب دو

جامع بآب زیرہ

# بھوک کا زیادہ لگنا Bulkmus

اس مرض میں مریض کو بھوک زیادہ لگتی ہے مریض کو شدید بھوک لگتی ہے، غذا کھانے بعد دوبارہ بھوک لگتی ہے

## وجوہات

تلی کا بڑھ جانا، سوداکا زیادہ ہو جانا، پیٹ میں کیڑے

## علاج

داروی سودابر

جامع بآب کاسنی

داروی طحال

داروی بقلۃ فاطمۃ

# Relaxation of Stomach

اس مرض میں معدہ کی دیواریں کمزور وڈھیلی ہو جاتی ہیں۔

اس میں ہاضمہ خراب ہو جاتا ہے، مریض سست و کمزور ہو جاتا ہے، دائمی قبض رہتی ہے

## علاج

ھاضوم

مرکب دو

جامع بآب زیرہ

# کھانے کے بعد معدہ میں درد و گیس

کھانے کے بعد معدہ میں درد ہو تا ہے۔اس کے ساتھ دونوں پہلوں میں بھی درد ہو تا ہے۔ساتھ معدہ میں گیس بھی ہو جاتی ہے

## علاج

داروی صفرابر

مرکب دو

جامع رضا بآب زیرہ

# شوگر ٹائپ سیکنڈ

اس مرض کے لاحق ہونے کے نتیجے میں جسم انسولین کے اثرات پر رد عمل کی صلاحیت سے محروم ہو جاتا ہے انسولین بنانے والے لبلبے کے خلیات اسے بنانے کی کوشش تو کرتے ہیں مگر جسم کے لیے درکار مقدار کی فراہمی سے قاصر رہتے ہیں۔ پانکراز ہاضمہ میں مدد دیتی ہے۔اس کیوجہ سے غذا ہضم نہیں ہوتی

## علاج

مرکب چار

سویق جو

آب کدو

# آنت کا Colorectal cancer/ Colon cancer کینسر

آنت نظام انہضام کا ایک حصہ ہے جو کھانے کو توڑتی اور جزب کرتی ہے۔ تا کہ جسم اسے استعمال کر سکے۔ اس کے دو حصّے ہیں۔ چھوٹی آنت اور بڑی آنت ہیں۔

کولون

ریکٹم

مقعد

آنت کا کینسر

کینسر آنت کے مختلف حصوں کو متاثر کر سکتا ہے۔ آنت کے کینسر کی دو بڑی اقسام ہیں

کولون کینسر

اور ریکٹل کینسر

بڑی آنت کے کینسر کو کولور ریکٹل کینسر بھی کہا جاتا ہے۔ چھوٹی آنت اور مقعد کے کینسر کی شرح کم ہے۔ جسم کے تمام حصّے چھوٹے خلیوں سے مل کر بنے ہوتے ہیں۔ آنت کا کینسر اس وقت ہوتا ہے جب آنت میں موجودہ خلیے بے قابو انداز میں بڑھنا شروع ہو جائیں اور ایک ڈھیر بنالیں جسے گلٹی کہا جاتا ہے۔ آنت کے زیادہ تر کینسر آنت کی دیواروں سے شروع ہوتے ہیں۔ بعض اوقات کینسر کے خلیے خون اور لمفاوی نظام کے زریعے جسم کے دوسرے حصّوں میں پھیل جاتے ہیں۔ اسے ثانوی کینسر کہا جاتا ہے۔

## علامات

پیشاب میں خون یا زیادہ مقدار میں ریشے کا آنا

پاخانہ کرنے کے معمول میں بدلاؤ( قبض یا اسہال )

پیٹ کی تکلیف درد یا مسلسل پھولنا

پاخانہ کرنے کے بعد بھی پاخانہ کرنے کا مسلسل احساس

بلاوجہ وزن کم ہونا اور تھکاوٹ رہنا

## علاج طب اہل بیت[ع]

درمان سرطان انتهای روده وخونریزی

داروی شفا

داروی طریفل

سنای مکی

داروی زحیر

تزریق جامع امام رضا(ع) + عسل به داخل روده

دعای ورم

مرکب دو

انجیر

کاسنی

خون آرہا ہو تو مقل ارزق

# Irritable bowel syndrome (IBS)

پیٹ میں عجیب سا کھینچاؤ، تناؤ محسوس ہونے کی شکایت، قبض اینٹھن، پیٹ میں درد، گیس وہوا ،اسہال، بار بار اجابت، ہر اجابت کے بعد تھوڑا سا آرام محسوس کرنااور پھر دوبارہ اُسی کیفیت کا ظاہر ہونا، پاخانے کے ساتھ لیس دار مواد کا اخراج، بار بار پیشاب کی حاجت، نیند میں دشواری ، تھوڑا سا کھانا کھانے کے بعد ہی معدے کے بَھرے ہونے کا احساس، بد ہضمی اور سَر درد وغیرہ شامل ہیں۔

## علاج

جامع رضا بآب

داروی تقویت عصب

داروی صفرا بر

سویق گاروس (باجرہ)

چاول کی روٹی

داروی زحیر

سنا مکی + گلاب

# Inflammatory bowel disease

اس میں آنتوں میں سوجن آجاتی ہے۔ آنتوں کا رنگ سرخ ہو جاتا ہے۔ آنتوں میں سوجن کئی عرصہ تک رہ سکتی ہے۔

## علامات

پیٹ میں درد اور اینٹھن

اسہال جو خونی ہو سکتا ہے۔

آنتوں کی نقل و حرکت کرنے کی شدید مشکلات

بخار

.وزن میں کمی

. بھوک میں کمی

خون کی کمی کی وجہ سے آئرن کی کمی انیمیا۔

## علاج

داروی زجیر

جامع بآب زیرہ

جامع بآب مورد

جامع بآب شہد

سنا مکی

کاسنی

# بائیں طرف درد اور بھاری پن

## علاج

جامع بآب کرفس

داروی طحال

مرکب دو

داروی ھاضوم

# پیٹ کے دائیں و بائیں درد

**علاج**

جامع بآب زیرہ

مرکب نو

# پیٹ میں درد

مرکب دو

مرکب ایک

جامع بآب زیرہ

دودھ + شہد

# پیٹ میں پانی Ascites

اس بیماری میں پیٹ میں سیال (پانی) زیادہ ہو جاتا ہے۔ جس سے پیٹ کا سائز بھی بڑھ جاتا ہے۔ سانس لینے میں دشواری ہوتی ہے۔ پیٹ میں سکون نہیں ہوتا، متلی وقے آتے ہیں

## علاج

داروی طریفل

مرکب ایک

سنامکی

# قبض

قبض (انگریزیConstipation) یا یبوست یا قبض کی حالت اصل میں رودہ یا آنتوں کی ایسی حالت ہوتی ہے کہ براز کا اخراج بے قاعدہ یا مشکل ہو۔ پاخانہ کا روزانہ جسم سے خارج نہ ہونا بلکہ دوسرے یا تیسرے دن یا چوتھے روز آنا کم مقدار میں مینگنیوں کی شکل میں یا سخت حالت میں آنا قبض کہلاتا ہے

**<u>علاج</u>**

سنامکی

داروی بسفائج

سودابر

مرکب نو

# Myasthenia gravis (MG)

ایک طویل المیعاد نیورووسکلر بیماری ہے جو اسکلیٹل پٹھوں کی کمزوری کی مختلف ڈگری کا باعث بنتی ہے۔ سب سے زیادہ متاثر ہونے والے پٹھوں میں آنکھ کے پھٹے، سینے کی دیوار کے پٹھوں کی کمزوری کی وجہ سے سانس لینے میں دشواری

چبانے یا نگلنے میں دشواری

جس کی وجہ سے بار بار دم گھٹنے لگتا ہے

سیڑھیوں تک جانا، چیزیں اٹھانا، یا اپنی نشست مشکل سے اٹھنا بات کرنا مشکل ہے۔

لنگڑا چہرہ یا چہرے کے کمزور پٹھوں

تھکاوٹ۔

کھوکھلا پن یا آواز میں تبدیلی۔

ڈبل ویژن

نظریں رکھنے میں دشواری۔

پپوٹا ڈراپنگ۔

## علاج

داروی طریقہ

سویق

داروی حضرت محمد ﷺ

دنبہ کا گوشت دودھ میں پکا کر کھائیں

# Thymus Cancer

تیموس گلٹی سفید خون کے خلیوں کو تیار کرتی ہے جسے لیمفوسائٹس کہتے ہیں، جو آپ کے جسم کو انفیکشن سے لڑنے میں مدد دیتے ہیں۔ تھائموس کینسر کی دو اہم اقسام ہیں۔

تائیوموما

اور تائیمک کارسنوما

اور یہ دونوں ہی شاذ ونادر ہی ہیں۔ کینسر اس  وقت ہوتا ہے جب تیماس کی بیرونی سطح پر کینسر کے خلیے بنتے ہیں

سانس کی قلت

کھانسی (جو خونی تھوک لا سکتی ہے)

.سینے کا درد

نگلنے میں پریشانی۔

بھوک میں کمی

وزن میں کمی

## علاج

داروی ثفا

داروی حضرت محمد ﷺ

سویق

دنبہ کا گوشت گائے کے دودھ میں پکا کر

داروی طریفل۔

دعاورم

# پتہ کی پھتریgallbladder stones

پتہ آپ کے پیٹ میں جگر کے بالکل نیچے دائیں جانب ہوتا ہے اور امرود کی شکل کے اس عضو میں ایک سیال بائل یا صفرا ہوتا ہے۔ یہ سیال جگر میں بنتا ہے جو کہ چربی اور مخصوص وٹامنز کو ہضم ہونے میں مدد دیتا ہے

پیٹ کے اوپری دائیں حصے میں اچانک اور تیز درد پیٹ کے وسط میں اچانک اور تیزی سے تیز درد

آپ کے چھاتی کے ہڈی کے بالکل نیچے کندھے کے بلیڈ کے درمیان کمر کا درد۔

آپ کے دائیں کندھے میں درد

متلی یا الٹی

## علاج

جامع رضا+50 گرام سنا مکی تین بار

جامع بآب سقونیا

30عدد کھجور کی گٹھلیاں کو ابال کر تین دن پانی پی لیں

# پتہ کی گلٹی Gallbladder cyst

## علاج

تباشیر + سنا مکی

اپنڈکس ایک چھوٹی سی نلکی ہے، جو بڑی اور چھوٹی آنت کے جوڑ پر پیٹ کے نچلے حصے میں کولھے کی ہڈی کے قریب ہوتی ہے، جس کی لمبائی تقریباً چار انچ اور سات یا آٹھ سینٹی میٹر اُس کا قطر ہوتا ہے۔ اپنڈکس کے پھٹنے سے نقصان دہ زہریلے مادّے نکل کر پیٹ میں پھیل جاتے ہیں جس سے شدید جلن اور سوزش ہوتی ہے۔ اپنڈکس کی صورت ناف کے گرد یا پیٹ کے دائیں جانب

نیچے لگا تار شدید درد کا ہونا جو کہ ہلکے سے دباؤ سے، ہلنے سے یا سانس لینے سے اور زیادہ شدید ہو جاتی ہے، بھوک اُڑ جاتی ہے، قے اور متلی ہوتی ہے، بخار آجاتا ہے، پیشاب کرنے میں تکلیف ہوتی ہے، قبض ہو جاتا ہے۔ اس میں اچھے بیکٹیریا کا ذخیرہ ہوتا ہے، جو نہ صرف ہاضمے میں مدد دیتا ہے، بلکہ بیماریوں اور تعدیے کے خلاف مدافعت بھی کرتا ہے۔

اپنڈکس میں چھوٹا سخت فضلے کا ٹکڑا داخل ہو کر رکاوٹ ڈال دیتا ہے جس سے انفیکشن پیدا ہوتا ہے۔ یہ انسان کیلئے خطرناک اور جان لیوا ثابت ہو سکتا ہے

## وجوہات

کھانوں کے بعد دانتوں کے درمیان جو غذا بچ جاتی ہے اس سے (اسلام میں اسی لیے دانت کے درمیان جو غذا پھنس جائے اسے کھانا مکروہ قرار دیا ہے)

حمام میں لیٹنے سے

ہیٹر کے ساتھ ٹیک لگا کر بیٹھنے سے، اور دیگر چیزیں بھی ہیں

## علاج

داروی شافیہ شہد + کلونجی پچاس گرام شہد اور اکیس دانے کلونجی مریض کو کھلائیں انشاءاللہ مریض ٹھیک ہوجائے گا

# سانس لیتے وقت بائیں طرف بھاری پن

## وجوہات

معدہ کا ورم یا تلی کی خرابی

## علاج

داروی ھاضوم

جامع بآب زیرہ

مرکب دو

اگر تلی کی خرابی سے ہورہاہے تو

داروی ھاضوم۔

# پیٹ کے کیڑے

## علاج

رات کو سوتے وقت سات دانے کھجور کھالیں۔

صبح منہ نھار سرکہ پی لیں

(سرکہ کے بعد شہد پی لیں تزابیت نہ ہو)

# پیٹ میں گیس Flatulanc

ہوا کا اخراج نظام انہضام کے عمل کا لازمی جز ہے۔ لیکن بعض وجوہات کی بناء پر یہ رفتار بہت زیادہ بھی ہو سکتی ہے ہوا کے زیادہ ہونے کی وجوہات غذا سے متعلقہ بھی ہو سکتی ہیں اور اس کے

علاوہ بھی۔ مثلاً سطح سمندر سے بلندی بھی ہوا کے اخراج پر اثر انداز ہوتی ہے۔ فضائی سفر کے دوران لوگ عموماً ہوا کا زیادہ اخراج کرتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بلندی پر ہوا کے کم دباؤ کی وجہ سے ہمارے جسم میں موجود گیس پھیل جاتی ہے اور ہمیں اسے خارج کرنے کی ضرورت محسوس ہوتی ہے۔ جب غذا مکمل طور پر ہمارے جسم میں جذب نہیں ہوتی تو اس کے ہضم نہ ہونے والے حصے چھوٹی سے بڑی آنت میں منتقل ہو جاتے ہیں۔ جسم میں جذب نہ ہونے والا یہ حصہ انہضام کے عمل کے دوران گیس پیدا کرتا ہے جو ہمارے جسم سے خارج ہوتی ہے۔

اگر آپ کھانا بہت تیزی سے کھاتے ہیں، چونگم چباتے ہیں یا گیس والے مشروبات کا زیادہ استعمال کرتے ہیں تو باہر سے آپ کے جسم میں زیادہ ہوا منتقل ہو جاتی ہے۔ اس ہوا کو بھی آخر تو خارج ہونا ہوتا ہے۔ ماہرین صحت یہ بھی بتاتے ہیں کہ جب جسم سے خارج ہونے والی ہوا بہت ہی بدبودار ہو تو یہ اس بات کی علامت ہے کہ کچھ غذائی اجزاء کے جسم میں جذب ہونے کا عمل درست طور پر نہیں ہو رہا۔

## وجوہات

IBS آنت کی بیماریاں

معدہ کی بیماریاں

سگریٹ نوشی

نظام انہضام کی خرابی

جلدی کھانا یا پینا

سوڈا اور کولڈ ڈرنک

چیونگم چبانا

Helicobacter pylours کینڈیوں کا استعمال

(C. difficile) سی ڈفیسیل ایک ایسا بیکٹیریا ہے جو آنتوں میں پایا جاتا ہے۔

## علامات

پیٹ کا پھول جانا

ڈکاریں و پیٹ درد

قبض رہنا

پیٹ میں گیس

کھانا ہضم نہ ہونا

پیٹ میں مروڑ پڑنا

## طب اہل بیتؑ علاج

جامع رضا بآب سونف

شربت امام رضا

ھاضوم

سکینج

مرکب چھار

مرکب دو

مرکب تین

## مفید غذائیں

لوبیا

سرخ گلاب + شہد رات کو ایک چمچ پی لیں

پودینہ کا قہوہ

ادرک + لیموں کا قہوہ

سونف (مرد نہ پئیں)

آخروٹ + اجوائن

چای بادرنجبویہ

چائے دار چینی

زیتون کا تیل

مولی کے پتے

عرق اجوائن

ترہ

شہد

## روایات اہل بیتؑ

اجوائن + آخروٹ

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

اجوائن اور آخروٹ ملا کر کھاؤ۔ بواسیر کو ختم کرتے ہیں۔ ہوا کو باہر نکالتے ہیں، چہرے کو خوبصورت بناتے ہیں۔ معدہ کو پاک کرتے ہیں اور گردوں کو گرم رکھتے ہیں

مکارم الاخلاق ص191

شہد

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

شہد اور کلونجی گیس و معدہ کا علاج ہے

مستدرک اوسائل ج16 ص397

لوبیا

لوبیا گیس کو باہر نکالتی ہے

وسائل الشیعہ ج25 ص130

مولی کے پتے

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

مولی ک پتے گیس اور بلغم کو ختم کرتے ہیں

زیتون

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

زیتون گیس کو ختم کرتا ہے

طب المصطفیٰ ص

ترہ

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

ترہ کے چار فوائد ہیں۔ منہ کو خوشبودار بناتی ہے۔ گیس کو ختم کرتی ہے۔ بواسیر کو ختم کرتے ہیں اور جذام سے بچاتی ہے

طب المصطفیٰ ص

پیٹ میں درد

ایک شخص نے نبی ﷺ کو پیٹ میں درد کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا ایک گلاس پانی لے لیں۔اس کو گرم کر لیں۔اس میں دو چمچ شہد ڈال لیں اور اس پر سات بار سورہ الحمد پڑھ کر مریض کو پلائیں۔پیٹ میں درد ختم ہو جائے گا۔

(یہ پیٹ میں درد، آنتوں کی انفکشن، قولنج کے لیے بھی مفید ہے)

طب الائمہؑ ص27

مرکب چھار پہلو درد، پیٹ میں درد اور جوڑوں میں درد کے لیے مفید ہے

ھمان ص77

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں۔

جس کو پیٹ میں شدید درد ہو یا مروڑ پڑ رہے ہوں وہ ایک آخروٹ لے اور باہر والے سخت چھلکے سمیت اسے گرم کر لے۔اس کے بعد چھلکا اتار کر فوراً گرم گرم کھالیں۔ آرام آجائے گا

(دل میں درد، سر درد، میگرین، دس سالہ سر درد، بیماری عصبی، شکم درد کے لیے بھی یہ نسخہ بہترین ہے)

طب الائمہ ؑ ص101

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

شہد اور کلونجی ناشتہ میں استعمال کریں۔ تمام بیماریوں کا علاج ہے۔اس کی خاصیت تمام مزاجوں کے لیے فائدہ مند ہے۔ چاہے گرم مزاج ویا سرد۔ یہ شفا ہے۔(ایک چمچ شہد اور سات یا نو یا گیارہ دانہ کلونجی استعمال کریں)

طب الائمہ ع ص100

مدینہ میں ایک یہودی ڈاکٹر تھا۔ آپریشن کرتا تھا۔اس سے مریض ٹھیک ہو جاتے تھے۔لوگوں نے نبی ﷺ سے پوچھا ہم آپریشن کروا سکتے ہیں۔ آپ ﷺ نے منع فرمایا اور کہا ہر درد کا بہترین علاج حجامت، فصد و کلونجی ہے

بحارالانوار ج59 ص83

مرکب تین پیٹ درد، معدہ کے لیے مفید ہے اور بلغم کو کم کرتی ہے

طب الائمہ ص77

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں

کوئی پیغمبرؑ ایسا نہیں تھا مگر یہ کہ جُو(Barley) اور جب بھی جو کھاتے تھے پیٹ کے سارے درد ختم ہو جاتے تھے اور خدا کو ناپسند تھا کہ پیغمبروں کی روزی سوائے جو کے کچھ اور ہو

اصول کافی ج6 ص403

خونی پیچش

کسی نے امام باقر ع سے خونی پیچپس کی شکایت کی امامؑ نے فرمایا گل ارمنی(داروی زحیر) کو آگ پر گرم کر کے مریض کو ایک چمچ دو

بحارالانوار ج92 ص108

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

اسہال کے لیے سویق چاول کو گائے کے دودھ کیساتھ کھاو

طب الائمہ ص100

اسہال

احمد بن اسحاق کہتا ہے میرے والد شدید اسہال میں مبتلا ہو گے۔ میں امام علی رضاع کے پاس آیا امام علی رضاع نے فرمایا جامع  بآب مورد استعمال کرو

طب اسلامی ج2ص335

عبد الرحمن بن کثیر مدینہ میں شدید اسہال میں مبتلا ہو گیا۔امام جعفر صادق ع نے فرمایا سویق گاورس (باجرہ) کو زیرہ کے پانی کیساتھ ملا کر استعمال کروں۔ میں نے یہ استعمال کیا ٹھیک ہو گیا

اصول کافی ج6ص345

پہلو درد

امام جعفر صادق ع سے ایک شخص نے پہلو درد کی شکایت کی آپ نے فرمایا دستر خوان پر غذا کے بچے ہوئے ٹکڑے کھاو۔راوی نے کہا میں نے ایسا ہی کیا تو درد ٹھیک ہو گیا۔ابراہیم کہتا ہے مجھے دائیں اور بائیں پہلو میں درد تھا میں نے بھی ایسا ہی کیا میں بھی ٹھیک ہو گیا

المحاسن ج2ص444

نبی ﷺ فرماتے ہیں

پہلو درد کے لیے کاشم کھائیں مفید ہے

طب الائمہ ص60

ابن بسطام امام جعفر صادق ع سے نقل کرتا ہے مرکب نو پہلو درد کے لیے مفید ہے

طب الائمہ ص76

مرکب دو تپش قلب، معدہ درد، تقویت معدہ اور پہلو درد کے لیے مفید ہے

ہمان

ایک شخص امام علی رضاع کے پاس درد پہلو کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا۔ دو گلاس پانی لے لو اس کو ابال لو۔ جب ایک گلاس رہ جائے صاف کر کے اس میں گندم کے جو کے برابر جامع امام علی رضاع ڈال کر حل کر کے پی لو

طب الائمہ ع ص90

پیٹ میں گیس

دریح المحاربی نے امام جعفر صادق ع سے قرقر معدہ (پیٹ میں گیس کے سبب گڑگڑاہٹ) کی شکایت کی۔ آپ نے فرمایا کلونجی اور شھد استعمال کریں

طب الائمہ ص48

## پیشاب میں قطرے

عمر والا فرق نے امام باقرع سے پیشاب کے قطرے جاری رہنے کی شکایت کی آپ نے فرمایا۔ اسپند لے لو سات مرتبہ ٹھنڈے پانی سے اور ایک مرتبہ گرم پانی سے دھو لو پھر اسے سائے میں خشک کر لو۔ پھر خالص تیل میں گوند کر سفوف بنا کر استعمال کرو۔ انشاء اللہ اس سے قطرے آنا بند ہو جائیں گے

طب الائمہ ص54

## مثانہ و پیشاب میں جلن

امام باقرع نے مثانہ و پیشاب میں جلن کے لیے فرمایا۔

خیار بادرنج (کھیرا) کا چھلکا اتار لے اور چھلکے کو کاسنی کی جڑ کے ساتھ پانی میں پکائے اور پھر اس میں شکر ملا لے اور نہار منہ تین دن تک ایک رطل (450 گرام) پیئے

طب الائمہ۔ ص54

## قولنج

انجیر کھاو۔ سینہ کو نرم کرتا ہے۔ قولنج کے لیے مفید ہے

طب الائمہ ع ص138

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں۔

جو کوئی انڈہ اور مچھلی اکھٹے کھائے گا وہ نقرس، قولنج، بواسیر یا دانتوں کے درد میں مبتلا ہو گا

شھد + آب گرم + سات بار سورہ الحمد

مستدرک اوسائل ج14 ص359

جو کوئی پیٹ بھر کر غسل کرے گا۔ اُس کو قولنج ہو سکتا ہے

بحارالانوار ج59 ص 321

امام باقرؑ فرماتے ہیں۔

جو کوئی اول شب حالت سیر ی میں اپنی زوجہ کے پاس جائے گا۔ اُس کو قولنج، فالج یا لقوہ ہو سکتا ہے

بحارالانوار ج59 ص327

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں

ناشتہ میں خربوزہ کھانے سے قولنج اور فالج ہوتا ہے

مکارم الاخلاق ص175

امام علی رضاؑ فرماتے ہیں۔

انجیر کھاؤ۔ قولنج کے درد کے لیے مفید ہیں، ہڈیوں کو مضبوط کرتے ہیں، بالوں کو اگاتے ہیں

طب الرضا

رسول صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم فرماتے ہیں۔

سات دانہ کھجور رات کو کھانا قولنج سے محفوظ رکھتا ہے

دعائم اسلام ج2 ص148

نبی صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّم فرماتے ہیں

انجیر کھاو قولنج سے بچاتا ہے

طب النبی ص27

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

گاجر کھاؤ۔ بواسیر و قولنج کے لیے مفید ہے

اصول کافی ج6 ص 371

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

کدو کا حلوہ کھاؤ۔ قولنج کے درد کے لیے مفید ہے

طب الائمہ ص138

نبی ﷺ فرماتے ہیں

جو شخص کھانے کا آغاز نمک سے کرے گا۔ وہ قولنج سے محفوظ رہے گا

مستدرک الوسائل ج16 ص327

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

جو شخص بھی رات کو سات پتے کاسنی کے کھا کر سوئے گا وہ اس شب قولنج سے محفوظ رہے گا

المحاسن ج2 ص509

پیٹ میں گیس

اجوائن + آخروٹ

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

اجوائن اور آخروٹ ملا کر کھاؤ۔ بواسیر کو ختم کرتے ہیں۔ ہوا کو باہر نکالتے ہیں، چہرے کو خوبصورت بناتے ہیں۔ معدہ کو پاک کرتے ہیں اور گردوں کو گرم رکھتے ہیں

مکارم الاخلاق ص191

شہد

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

شہد اور کلونجی گیس و معدہ کا علاج ہے

مستدرک اوسائل ج16 ص397

لوبیا

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں

لوبیا گیس کو باہر نکالتی ہے

وسائل الشیعہ ج25 ص130

مولی کے پتے

امام جعفر صادق ع فرماتے ہیں۔

مولی کو کھاو اس کے تین فائدے ہیں۔ اس کے پتے پیٹ سے گیس کو باہر نکالتے ہیں۔ اس کے بیج رکے ہوئے پیشاب کو کھولتے ہیں اور اس کی جڑ بلغم کو ختم کرتی ہے

المحاسن ج2 ص484

زیتون

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

زیتون گیس کو ختم کرتا ہے

طب المصطفٰی ص

ترہ

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

ترہ کے چار فوائد ہیں منہ کو خوشبودار بناتی ہے گیس کو ختم کرتی ہے۔ بواسیر کو ختم کرتے ہیں اور جذام سے بچاتی ہے

اصول کافی ج6 ص365

# ہاضمہ کی بیماریاں

امام علی علیہ السلام فرماتے

زندہ رہنے کے لیے کھاؤ نہ کہ کھانے ک لیے زندہ رہو

علاج

صبح کھائیں اور شام کو کھائیں اور ان دونوں کے درمیان میں نہ کھائیں کیونکہ دوپہر کا کھانا بدن کے فاسد ہونے کا سبب بنتا ہے کیا آپ نے اللہ تعالیٰ کا قول نہیں سنا

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں

بہشتیوں کے لیے صبح وشام کا کھانا ہو گا

مفاتیح الحیات

معدے کی بہت سی بیماریاں غذا کے ہضم نہ ہونے کی وجہ سے ہوتی ہیں اس لیے ہمیں چاہیے کہ کہ ہم دوپہر کا کھانا نہ کھائیں کیونکہ بیماریاں غذا کے نہ ہضم ہونے کی وجہ سے اس لیے ہوتی ہے کیونکہ ہم معدے کو دوبارہ تکلیف دیتے ہیں جس کے نتیجے میں بیماریاں پیدا ہوتی ہیں دوپہر کا صبح اور شام کا کھانا کھائیں دوپہر کو کھانا نہ کھائیں اگر زیادہ بھوک لگ رہی ہو تو تب ہلکی غذائیں کھایئے تبیعی جوس، ستو وغیرہ سے استفادہ حاصل کریں جب ایک دفعہ کی عادت بن جائے گی صبح اور شام کا کھانا کھانے کے دوپہر کا کھانا نہ کھانے کی تو پھر آپ واقعی لذت محسوس کریں گے اور شام کا کھانا کھانے میں بھی مزہ آئے گا اور معدے کے مریضوں کے لئے بہترین مشورہ یہ ہے کہ وہ دوپہر کا کھانا نہ کھائیں

## طب اہل بیتؑ ادویات

داوی ھاضوم

مرکب تین

شافیہ

شربت امام علی رضاؑ

مرکب دو

# بد ہضمی، سوئے ہضم، اجیرنDys Pepsia

## وجوہات

زیادہ کھانا

تیز اور چبا کر نہ کھانا

تلی ہوئی چیزوں کا زیادہ استعمال

مصالحہ دار غذاؤں کا زیادہ استعمال

رنج و غم اور نظام انہضام میں خرابی

تین وقت کا کھانا

## علامات

پیٹ میں درد و قبض

بے چینی و ترش ڈکاریں

ہاتھ و پاؤں کی ہتھلیاں جلنا

لاغری و کمزوری

کھانے کے بعد پیٹ پھول جانا

پیشاب صحیح طرح نہ آنا

## طب اہلبیتؑ (میڈیسن)

داروی سودابر

مرکب 09 (رب بسباسہ)

داروی بسفائج

داروی ھاضوم

مرکب چھار

داروی شافیہ

برگ سنا + گلاب

شربت امام علی رضاؑ

مرکب 2

ناف کے ارد گرد روغن زیتون یا روغن کنجد یا بادام سے مالش کریں

خوراک روغن زیتون

انجیر

جوس Quince بہ

سیب کا جوس

شہد + گرم پانی

نقیہ با آب گرم

شیرہ انگور

عرق کاسنی

عرق پودینہ وشاھترہ

## پرہیز واحتیاط

کجھور

صبح اور رات کا کھانا کھائیں

کھانا چبا چبا کر کھائیں تیز نہ کھائیں آہستہ کھائیں

شراب اور فاسٹ فوڈ سے پرہیز کریں

پیٹ بھر کر نہ کھائیں

تلی ہوئی چیزوں سے پرہیز کریں

سفید آٹے کی جگہ بھوسے والا گندم وجو کا آٹا کھائیں

ورزش کریں چہل قدمی

# ہرش اسپرنگ(HIRSH-sproongz)

بیماری کی ایک ایسی حالت ہے جو بڑی آنت کو متاثر کرتی ہے اور پاخانہ گزرنے میں دشواریوں کا سبب بنتی ہے۔ یہ حالت پیدائش کے وقت (پیدائشی) بچے کے کولون کے عضلات میں عصبی خلیوں کے گم ہونے کے نتیجے میں ہوسکتی ہے

## علامات

پیٹ میں سوجن

پیٹ درد

قبض

وزن بڑھنے میں پریشانی

الٹی

گیس

نوزائندہ بچے میں علامات

زندگی کے پہلے یا دوسرے دن میں اسٹول پاس کرنے سے قاصر رہیں

سوجن پیٹ، اپھارہ، یا گیس پیدا ہونا

اسہال ہونا

قے (جو سبز یا بھورے لگ سکتے ہیں)

# اگر ہمراہ اسہال

## علاج

داروی اسہال

داروی تقویت عصب

کھٹا انگور اور کھٹے انگور کا جوس

گل بہار نارنج (Orange blossoms)

Yarrow گل بومادران

# اگر ہمراہ قبض

**علاج**

داروی ملین (بسفائج)

داروی تقویت عصب

سنای مکی

گل بھار نارنج

گل بومادران

داری سودابر

داروی زحیر

# پیٹ کے اندر پانی پڑ جاناAscites

پیٹ کے اندر پانی پڑ جانا بھی ایک بیماری ہے۔ جس کی بہت سی وجوہات ہیں۔

## وجوہات

طب اسلامی

خون کھانا

کھڑے ہو کر رات کو پانی پینا

کھڑے ہو کر شلوار پہننا

غسل کے فوراً بعد پانی پینا

گردوں کی خرابی

## میڈیکل میں وجوہات

ٹی بی

گردوں کی خرابی

تھائی رائیڈ

کینسر

بیضہ کی انفکشن

## علامات

وزن کا بڑھاؤ

سانس کی قلت، جسے ڈیسپنیہ بھی کہا جاتا ہے۔

پیٹ میں سوجن و درد

پیٹ کا پھول جانا اور بڑھ جانا

بھاری پن کا احساس

بد ہضمی۔

متلی یا الٹی

پیٹ کے بٹن میں تبدیلیاں۔

## علاج طب اہلبیتؑ

داروی طریفل

ابن بسطام

برگ سنا مکی

## روایات اہلبیتؑ

جو کوئی خون (گوشت کو اچھی طرح صاف نہ کرنا) کھائے گا۔اس سے اس کے پیٹ میں زرد رنگ کا پانی جمع ہو جائے گا اور منہ سی بدبو آئے گی

المحاسن ج2ص334

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

رات کو کھڑے ہو کر پانی پینا پیٹ میں زرد پانی کا باعث بنتا ہے

اصول کافی ج6ص 383

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں۔

جب آپ غسل کریں۔اس کے (فوراً) بعد اور رات کو کھڑے ہو کر پانی نہ پئیں اس سے پیٹ میں زرد رنگ کا پانی جمع ہوتا ہے

مستدرک الوسائل ج1 ص437

کھڑے ہو کر شلوار نہ پہنئیں یہ ڈپریشن، غم و رنج اور پیٹ میں زرد پانی کا سبب بنتا ہے

مستدرک الوسائل ج3 ص313

پیٹ کے اندر پانی

ایک دفعہ امام علی رضا علیہ السلام کے پاس ایک شخص آیا اور کہا تھا اور کہا کہ میرے پیٹ کے اندر زرد رنگ کا پانی جمع ہو گیا ہے میں کیا کروں تو آپ علیہ السلام نے فرمایا کہ پیٹ کے اوپر دو دفعہ زعفران سے آیت الکرسی لکھ کر دھوئیں اور پھر اسے مریض کو پلائیں انشاءاللہ ٹھیک ہو جائے گا اس نے ایسا ہی کیا اور ٹھیک ہو گیا

# ہرنیا Hernia

دنیا میں پھیلنے والی بیماریوں میں سے ایک بیماری ہرنیا بھی ہے۔ یہ ایک عام بیماری ہے۔ یہ زیادہ تر پیٹ کے مختلف حصوں پر ظاہر ہوتا ہے۔ اس میں پیٹ کے کمزور حصے سے انتڑیاں یا دیگر اعضاء مثلاً پیٹ کی اندرونی چربی وغیرہ پیٹ کے باہر خارج ہو کر جلد کے نیچے ایک تھیلی کی شکل میں ظاہر ہوتی ہے اور لیٹنے یا آرام کرنے سے خود بخود ختم ہو جاتی ہیں۔ زیادہ عرصہ گزرنے کے بعد یہ تھیلی سوج کی شکل میں مستقل موجود رہتی ہے اور تکلیف دہ صورت اختیار کر لیتی ہے۔ بیماری کے دوران درد اور سوجن دور کرنے والی مختلف دوائیں استعمال کی جاتی ہیں۔ ہرنیا پیدائشی طور پر بھی ہو سکتا ہے۔ پیٹ کے کسی بھی آپریشن میں پیپ پڑنے یا اندرونی ٹانکے ٹوٹنے سے پٹھوں میں کمزوری کی وجہ سے بھی ہرنیا ہو سکتا ہے۔ چھوٹے بچوں میں ناف اور پیٹ کے نیچے ہرنیا ہو سکتا ہے۔ ہرنیا کی بیماری کے شکار افراد خاص طور سے خواتین ضرورت سے زیادہ وزن اٹھالیتی ہیں جس کی وجہ سے ان کی کھال کے نیچے کسی شئے کے جمع ہو جانے کی بنا پر کچھ ابھارہ یا سوجن پیدا ہو جاتی ہے۔ لیکن بعض اوقات عضلاتی ریشوں کے درمیان خفیف روزن پڑ جاتے ہیں اور ایسے کمزور مقامات پر اور پیٹ کے نچلے رانوں سے قریب پوشیدہ حصے وغیرہ پر بوجھ اور دباؤ پڑنے لگتا ہے ایسی صورت میں کسی بے ساختہ حرکت اور یا پھر وزنی شئے اٹھانے یا محض کھسکانے سے

عضلاتی روزن پھیل کر بڑھ جاتے ہیں پھر مرض ہرنیا میں مبتلا ہونا یقینی ہے بعض خواتین کپڑوں کو دھو کر پھر وہی بھیگے کپڑوں کا وزنی ٹوکرا ایک جگہ سے دوسری جگہ یا چھت وغیرہ پر لے جاتی ہیں، تب جسم میں عجیب سی تکلیف و حرارت پیدا ہوتی ہے، پیٹ کے نچلے حصے پر درد اور رفتہ رفتہ مرض ہرنیا کی شکایت بڑھتی جاتی ہے۔

## ہرنیا کے لیے مفید غذائیں

وہ غذائیں جو لازمی استعمال کریں

بابونہ + ادرک + شہد + دارچین اس کا قہوہ بنا کر صبح اور رات پئیں

غذا ہلکی و چبا کر کھائیں

## طب اہل بیتؑ میڈسن

داوی فتق مالیدنی (ہر رات کو انگور کا سرکہ + شہد) کیساتھ خمیر بنا کر ہرنیا پر لگائیں

داروی فتق خوردنی ہر رات ایک چمچ

داروی انفیہ ناک میں ڈالیں

شکر (گنا)

مفید غذائیں

سرکہ سیب

Dill شوید (سویا)

آب گاجر

آب لیموں

آب گل خطمی

خوراک میں سلاد استعمال کریں

داروی انفیہ (یک واحد کندش + دو برابر کلونجی) ناک میں ڈالیں

## احتیاط

قبض کو دور کیا جائے

کھانسی کو دور کیا جائے

زیادہ تلی ہوئی غذائیں نہ کھائیں

کھانا خوب چبا کر کھایا جائے

**<u>پرہیز</u>**

مرغن غذائیں

سگریٹ نوشی

شراب نوشی

مکئی

فاسٹ فوڈ

زیادہ کھانا

# اسہال، پیچش، خونی

## علاج

سویق چاول

چاول کی روٹی

چاول کا سوپ

روغن بادام

کلونجی + شہد

سویق گاروس + زیرہ سیاہ

## ادویات طب اہل بیتؑ

جامع + آب مورد

جامع + شہد

ابن بسطام

زحیر

امام جعفر صادقؑ سے ایک شخص نے اسہال کی شکایت کی۔ آپؑ نے فرمایا چاول کی روٹی کھاؤ۔ اسہال کو ختم کرتا ہے اور معدہ کو پاک کرتا ہے

الکافی ج6 ص305

# موٹاپا کا علاج

روزانہ صبح غسل کرنا

تازہ مچھلی کھانا

گرم غذائیں جیسا آخروٹ اور اجوائن کھانا

سنا مکی + سرخ گلاب کی

پتیاں اور سنا مکی + گلاب کی پتیاں کو ابال کر پینا

خرفہ (قلفہ) کے بیج اور پتے منہ نہار کھانا

سویق جو

بھوک کو کم کرنا

دوپہر کے کھانے کو ترک کرنا

کدو کا حلوہ

دار چینی اور شہد کو ابال کر پینا

سویق جو

غذا کے بعد سرکہ کا استعمال

آخروٹ + اجوائن رات کو دو چمچ

ورزش کرنا

## طب اہل بیتؑ کی میڈسن

داروی بقلتہ فاطمہ

داروی ھاضوم

داروی چربی خون (شبث)

گائے کا گھی

سنا گل

**پرہیز**

چکنائی والی چیزیں کھانی سے پرہیز کرنا

گھی وڈالڈا گھی کی جگہ گائے کا گھی استعمال کرنا

سفید آٹے کی جگہ بھوسے والا آٹا استعمال کرنا

کم کھانا

دوپہر کے کھانے کو ترک کرنا

گوشت کو کم کھانا

فرائی چیزوں سے پرہیز

مٹھائی وکیمیکل والی چیزوں سے اجتناب کرنا

کھانے کے بعد فوراً بیٹھنے یا لیٹنے سے پرہیز کرنا

زیادہ سونا

## پرخوری کے نقصانات احادیث میں جو ذکر کیے گئے ہیں

1) بدن سے بدبو کا آنا

2) چہرہ کی بے رونقی

3) فساد دین

4) خدا سے دوری

5) گناہوں میں مبتلا ہونا

6) خدا سے بغاوت

7) کراہت

8) جلدی امراض خاص طور پر پیپسی وبرص

9) تمام بیماریوں کا مرکز

10) گردن کا پسینہ

11) موٹاپا

12) خدا کو بھول جانا

13) قیامت کے دن بھوک کا سبب

14) نماز و ذکر سے غفلت

15) سُستی

16) حضور قلب کی کمی

17) پیٹ میں درد

18) جسم کی تباہی

19) قوت مدافعت کی کمی

20) سخت دل

21) اسراف

22) بھول چوک

23) فسادی نفس

24) نور معرفت کی کمی

25) دل کی تاریکی(اس سے عجب، تکبر ،حسد اور روحانی بیماریاں پیدا ہوتی ہیں)

26) انجام سے غفلت

27) بے عقل و بے حکمت

28) تاریک زندگی

29) مکروہات کرنے کا سبب

30) محرمات کرنے کا سبب

31) نیند کا غلبہ

32) بھوک نہ لگنا

33) ہاضمہ کی بیماریاں

34) بیوقوف

35) بے عقل

36) حافظہ کی کمی

37) بوریت

38) نمازشب کی قضا

39) انسان پر شیطان کا غلبہ

40) جسم کی سستی وبی حالی

41) احسان و شجاعت سے نفرت

الکافی ،مستدرک الوسائل، بحارالانوار، وسائل الشیعہ

# سوتے وقت خراٹے مارنا Snorring

**وجوہات**

یہ موٹاپے کی وجہ سے بھی ہو سکتا ہے

تھکاوٹ کی وجہ سے بھی ہو سکتا ہے

پیٹ بھر کر رات کو کھانے سے

ناک کی ہڈی بڑھنے

سانس کی بیماریوں سے بھی ہو سکتا ہے۔ جو بیماری ہے اس کا علاج کیا جائے

## علاج

گوبھی کے پتوں کو اور سرکہ کو ابال کر رات کو استعمال کریں

# پیٹ کے کیڑوں کا علاج

رات کو سوتے وقت سات دانے کھجور کھالیں۔

صبح منہ نہار سرکہ پی لیں (سرکہ کے بعد شہد پی لیں تزابیت نہ ہو)

طب اہلبیتؑ کی تمام ادویات آن لائن بکنگ کریں ادویات کا استعمال، بیماریوں کا علاج و پرہیز فری میں کتابیں ڈاونلوڈ کرنے کے لے ویب سائٹ وزٹ کریں اور App اپنے موبائل میں انسٹال کریں

ahlebaitstore.com

**ہمارے پاس طبِ اہلبیتؑ کی تمام ادویات و پروڈکٹ آن لائن پورے پاکستان میں دستیاب ہیں**

**Ahlebaitstore.com**

**For order medicine contact us on**

**03041551439**

**03445013241**

**Tibeahlebait.as@gmail.com**